(وان فاتح اس کو اسٹڈی میں بلا کے اسے فائل کی وجہ سے چور کہہ رہا ہے...پھر وہ عصرہ کو زیرِ لب کوستی تیز تیز سیڑھیاں اتر رہی ہے۔)

''غرض کیا تھا جو راجہ کی بیٹی کو کرنا نہیں آتا تھا؟''

(وہ جنگل میں ہرنوں کو دور درختوں سے چھپ کے دیکھ رہی ہے۔ پھر تاک کے خنجر مارتی ہے۔ خنجر فضا میں تیرتا ہوا سیدھا ننھے غزال کی گردن میں جا لگتا ہے۔ وہ وہیں تڑپ کے گر جاتا ہے۔ سرخ خون بہہ رہا ہے۔)

''اسی لئے اس کو تاشہ پسونا کہا جاتا تھا۔''

تالیہ مراد چلتے چلتے گیٹ تک پہنچ گئی تھی۔ پہریدار برہمی اور ناگواری سے اسے دیکھ رہے تھے۔

''کیا بات ہے؟ کس سے ملنا ہے؟'' گرج کے پوچھا۔

تالیہ نے آنکھیں اٹھا کے باری باری ان تینوں کو دیکھا۔

(''پسونا یعنی enchantress۔'')

''راجہ مراد کو باہر بلاؤ۔ میں راجہ سے ملنے آئی ہوں۔'' اس کی آواز اتنی بلند تھی کہ اوپر محل کی ایک کھڑکی میں کھڑے آدمی نے چونک کے اسے دیکھا تھا۔

(ساحرہ....)

تالیہ نے آنکھیں مزید اوپر اٹھائیں۔ دور محل کی کھڑکی میں کھڑا شخص....جو سونے کے تاروں سے مزین شاہی چغے میں ملبوس تھا....اور جس کے سر پہ قیمتی کپڑا بندھا تھا....وہ کوئی لکڑہارا....کوئی مفلوک الحال آدمی نہ تھا۔

وہ اٹھی گردن والا....عقابی نگاہوں سے اسے دیکھنے والا....راجہ مراد ہی تھا۔

اور وہ آنکھوں کی پتلیاں سکوڑے اچنبھے سے گیٹ پہ کھڑی لڑکی کو دیکھ رہا تھا جو گردن اٹھا کے اسے دیکھ رہی تھی۔

''اور تم ہو کون؟'' پہریدار نے گرج کے پوچھا۔

''میں؟'' اس نے اپنے سینے پہ انگلی رکھی۔ نظریں اوپر پہ جمی تھیں۔

''میں راجہ مراد کی بیٹی ہوں۔'' بلند آواز میں کہا۔

کھڑکی میں کھڑا آدمی سن رہ گیا۔ یک ٹک۔ بے سدھ۔

''راجہ کی ایک ہی بیٹی تھی جو....'' پہریدار نے مداخلت کی کوشش کی۔

''جو پانچ دن پہلے کھو گئی تھی' میں جانتی ہوں۔ اس کا نام تالیہ تھا۔ میں وہ نہیں ہوں۔ میں راجہ کی بڑی بیٹی ہوں' اس کی چینی بیوی کی واحد اولاد جس کو راجہ نے چین بھیج دیا تھا۔ اور اب راجہ نے ہی مجھے واپس بلایا ہے۔'' اسکا مرنے کہانی گھڑ لی تھی۔ ''اس لئے میرے سامنے سے ہٹ جاؤ' اور دروازے کھول دو کیونکہ میں....میں بندہارا کی بیٹی ہوں۔'' وہ گردن اٹھائے اونچی گرج دار آواز میں کہہ رہی تھی۔

انگلی سے سینے پہ دستک بھی دے رہی تھی۔ منتقم آگ برساتی نظریں اوپر جمی تھیں۔ پہریداروں نے ایک دوسرے کو دیکھا۔

''میں کہہ رہی ہوں دروازہ کھولو.....کیونکہ میں.....میں ملاکہ کی شہزادی ہوں.....جاؤ اور بندہارا کو خبر کرو۔''

پہریدار نے سر کو قدرے ادب سے خم دیا۔

''اور.....شہزادی.....میں کس نام سے ان کو خبر کروں؟''

(وہ آرٹ گیلری کے آفس میں کھڑی تھی۔ اور عصرہ مسکرا کے سامنے کھڑے فاتح سے اس کا تعارف کروا رہی تھی۔ ''یہ تالیہ مراد ہے۔''

فاتح نے سر کو خم دیا اور مسکرا کے رسماً بولا۔ ''کیسی ہو تم' تاشہ؟'')

''میرا نام.....'' تالیہ نے اٹھی گردن اور سرد آنکھوں سے اوپر دیکھتے کہا۔

''تاشہ بنتِ مراد راجہ ہے۔ بنداہارا سے کہو...اس کی بیٹی شہزادی تاشہ آئی ہے...''



نمرہ احمد کا یہ خوبصورت ناول **حالم** ابھی جاری ہے۔ بقیہ واقعات اگلی قسط میں پڑھیے۔